میں اپنا کام اللہ کے سپرد کرتا ہوں۔
یقیناً اللہ بندوں کے حالات سے باخبر ہے

# اورادِ فتحیہ

حضرت امیر کبیر سید علی ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ

مترجم

محمد عابد عمران انجم مدنی فاضل بھیرہ شریف

کرمانوالہ بک شاپ

بفیضانِ کرم

# حضرت سید السادات پیر محمد اسماعیل شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ

المعروف **حضرت کرماں والے**

آستانہ عالیہ حضرت کرمانوالہ شریف اوکاڑہ

شمیم باغ ولایت

- حضرت سید محمد علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ

شمع بزم ولایت

- حضرت سید محمد عثمان علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ
- حضرت پیر سید غضنفر علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ
- حضرت پیر سید صمصام شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ



زیر نگرانی

حضرت پیر

## سید میر طیب علی شاہ بخاری

سجادہ نشین حضرت کرمانوالہ شریف

از قلم

**حاجی انعام اللہ طیبی نقشبندی برکاتی**

زیر اہتمام

**سمیع اللہ برکت**



اشاعت مارچ 2008

قیمت روپے

# اسنادِ اورادِ فتحیّہ

اورادِ فتحیہ کے مستند ہونے پر اس سے زیادہ کیا سند ہونی چاہیے کہ یہ آیاتِ قرآنی اور ادعیہ ماثورہ کا مجموعہ ہے جن کو ترتیب دینے کے بعد حضرت علی ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے سیّد الانبیاء امام الاتقیاء جناب محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی درگاہ میں پیش کیا تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے خود ہی اس مجموعہ کا نام تجویز فرما کر ارشاد فرمایا: خُذْ هٰذِهِ الْفَتْحِيَّةَ جس کا ذکر حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب ''انتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ'' ص ۱۲۵ میں کرتے ہیں۔

''یہ اوراد ایک ہزار چار سو اولیاء کاملین کے کلام (وظائف) کا مجموعہ ہے جو انہوں نے اپنی زندگی میں مداومت کے ساتھ پڑھا''۔

نیز آپ نے ارشاد فرمایا:

''جو شخص بھی اس کو مداومت سے پڑھے اور لازم کرے اس کی برکت اور صفائی کا مشاہدہ کرے گا' ایک ہزار چار سو اولیاء کی ولایت کا حصہ پائے گا''۔

آپ ہی کا ارشاد ہے:

''حضرت امیر کبیر رحمۃ اللہ علیہ نے تین مرتبہ تمام روئے زمین کی سیاحت فرمائی' ایک ہزار چار سو اولیائے صالحین کی ملاقات سے مشرف ہوئے ہر ایک سے رخصت کے وقت وظائف کی التماس کرتے''۔ اور تمام وظائف بالترتیب تحریر فرماتے تھے اور بعد میں بے اختیار دل سے جاری ہو جاتے تھے یہاں تک کہ آپ نے ان وظائف کا مجموعہ تیار کیا۔

آپ سے منقول ہے کہ جب میں بارہویں دفعہ کعبہ شریف کی زیارت کو گیا۔ مسجد حرام میں سرورِ کائنات علیہ الصلوٰۃ والتسلیمات کی زیارت خواب میں ہوئی کہ دیکھتا ہوں آپ صلی اللہ علیہ وسلم میرے قریب تشریف لا رہے ہیں اور فرما رہے ہیں: فرزند! آگے

آ وَ۔ میں آگے آیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: خُذْ هٰذِهِ الْفَتْحِيَّة (یہ مشکل کشا کتاب پکڑ) میں نے اس کو پکڑا۔ کیا دیکھتا ہوں یہ اُن عطا شدہ وظائف کا مجموعہ ہے۔ چنانچہ اس مجموعہ کا نام اورادِ فتحیہ رکھا گیا ہے۔ حقیقت میں یہ مجموعہ مشکل کشا ہے جس نے بھی خلوص سے یہ اوراد پڑھی اللہ تعالیٰ نے اس کی مشکلیں آسان فرمائیں۔

لٰہذا یہ وظیفہ جیسا کہ بتایا گیا مستند ہے جو مشکل کشا ہونے کے ساتھ ساتھ تحفظ ایمان کا ضامن بھی ہے۔

## پڑھنے کا طریقہ

اورادِ فتحیہ پڑھنے کا طریقہ درج ذیل ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَكُوْنُ لَنَا اَمَانًا مِّنْ كُلِّ خَوْفٍ ۔ا بار

اے اللہ! ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ اور ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ کی اولاد پر ایسی رحمت بھیج کہ جو ہمیں ہر خوف سے بے خوف کر دے۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ط (۴۱ بار)

اللہ تعالیٰ بلند و بالا کی توفیق سے ہی گناہ سے بچاؤ اور نیکی کرنے کی طاقت حاصل ہوتی ہے۔

وَاُفَوِّضُ اَمْرِيْۤ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ ط (۴۱ بار)

اور میں اپنا معاملہ اللہ تعالیٰ کے سپرد کرتا ہوں۔ بے شک اللہ تعالیٰ بندوں کے معاملات کی خبر رکھنے والا ہے۔

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ط (۴۱ بار)

ہمیں اللہ تعالیٰ کافی ہے اور وہ کتنا ہی اچھا کارساز' کتنا ہی اچھا آقا اور کتنا ہی اچھا مددگار ہے۔

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ط (۴۱ بار)

تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو ہر عیب سے پاک ہے۔ بلاشبہ میں ہی ناحق کرنے

والوں میں سے ہو گیا تھا۔

فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ ○ (۳ بار)

چنانچہ ہم نے ان کی دعا کو شرف قبولیت سے نوازا اور ہم نے ان کو غم سے نجات عطا فرمائی اور ایسے ہی ہم ایمان والوں کو نجات عطا فرمائیں گے۔

مذکورہ درود شریف ۱۱ بار

اس کے بعد اورادِ فتحیہ خلوص وخشوع سے بالجہر حلقہ بگوش شروع کریں۔ ان شاء اللہ جس نیت سے پڑھیں گے مراد پوری ہوگی۔

درج بالا کلمات قرآن مجید سے ماخوذ ہیں جو انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام نے مشکلات کے وقت وِرد کئے۔

مذکورہ بالا آیات پڑھنے کے لئے وقت نہ ہو تو اوّل درود شریف مذکورہ ۱۱ بار پڑھ کر اوراد کا وظیفہ شروع کریں۔ (تفہیم الاوراد)

# اَوْرَادِ فَتْحِیَّہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ O

اللہ کے نام سے ابتداء کرتا ہوں جو بہت مہربان نہایت رحم فرمانے والا ہے

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ

میں اللہ عظمت والے سے بخشش مانگتا ہوں

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ

میں اللہ بلند و بالا سے معافی چاہتا ہوں

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ

میں اللہ برتر سے مغفرت طلب کرتا ہوں

اَلَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَ

کہ جسکے سوا کوئی معبود نہیں وہ زندہ ہے اور (کارخانۂ عالم کو) قائم رکھنے والا ہے اور

اَتُوْبُ اِلَیْہِ وَاَسْئَالُہُ التَّوْبَۃَ ط

میں اسی کی بارگاہ میں رجوع کرتا ہوں اور میں اسی سے توبہ کا سوال کرتا ہوں

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ

اے اللہ! تو سراپا سلامتی ہے اور تجھ ہی سے سلامتی ہے

وَاِلَیْكَ یَرْجِعُ السَّلَامُ حَیِّنَا رَبَّنَا

اور تیری ہی طرف سلامتی لوٹتی ہے- اے ہمارے مالک! ہمیں زندہ رکھ

بِالسَّلَامِ وَاَدْخِلْنَا دَارَ السَّلَامِ

سلامتی کے ساتھ اور ہمیں سلامتی کے گھر (یعنی جنت) میں داخل فرما

تَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَیْتَ یَا ذَاالْجَلَالِ

اے ہمارے رب! تو بڑا بابرکت ہے اور بلند و بالا ہے- اے مالک عظمت

وَالْاِكْرَام اَللّٰھُمَّ لَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا

وعزت! اے اللہ! تیرے لئے ہی تعریف ہے ایسی تعریف کہ جو

يُّوَافِىْ نِعَمَكَ وَيُكَافِىْ مَزِيْدَ كَرَمِكَ

تیری نعمتوں کو پہنچتی ہو اور تیرے مزید کرم کا صلہ دیتی ہو

اَحْمَدُكَ بِجَمِيْعِ مَحَامِدِكَ مَاعَلِمْتُ

میں تیری تعریف تیری تمام خوبیوں کے ساتھ کرتا ہوں جو میں جانتا ہوں

مِنْهَا وَمَالَمْ اَعْلَمْ وَعَلٰى جَمِيْعِ

ان میں سے اور جو میں نہیں جانتا اور تیری تمام

نِعَمِكَ مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ

نعمتوں پر کہ جو میں جانتا ہوں ان میں سے اور جو میں نہیں جانتا

وَعَلٰى كُلِّ حَالٍ

اور ہر حالت میں (تیری تعریف کرتا ہوں)

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○

میں اللہ کی پناہ مانگتا ہوں شیطان مردود سے

اَللّٰهُ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ ج اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۵ ط

اللہ (وہ ہے کہ) اسکے سوا کوئی معبود نہیں، زندہ ہے (کارخانہ عالم کو) قائم رکھنے والا ہے

لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ط لَهٗ مَا فِی

نہ تو اسے اونگھ آتی ہے اور نہ ہی نیند۔ وہی مالک ہے اس کا کہ جو کچھ

السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ج مَنْ

آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے، کون ہے

ذَاالَّـذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ج

جو اس کے ہاں اس کی اجازت کے بغیر (کسی کی) سفارش کرے

یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ

وہ جانتا ہے جو کچھ لوگوں کے سامنے ہے (یعنی پیش آرہا ہے) اور جو کچھ انکے پیچھے ہے (یعنی انکے بعد ہونیوالا ہے)

وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖ اِلَّا

اور وہ لوگ اس کے علم میں سے کسی چیز کا احاطہ نہیں کر سکتے مگر

بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ

جتنا وہ چاہے - اس کی کرسی گھیرے ہوئے ہے آسمانوں

وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَ

اور زمین کو اور ان دونوں کی حفاظت اسے تھکاتی نہیں اور

هُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ○

وہ عالی شان، عظمت والا ہے

سُبْحَانَ اللّٰهِ (۳۳ مرتبہ) اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ (۳۳ مرتبہ)

اللہ ہر عیب سے پاک ہے، تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کیلئے ہیں

اَللّٰهُ اَكْبَرُ (۳۴ مرتبہ)

اللہ سب سے بڑا ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ یکتا ہے، اس کا کوئی شریک نہیں

لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی

اسی کی ہی بادشاہت اور اسی کی ہی تعریف ہے اور وہ

کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ (۱۰بار)

ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْجَبَّارُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں جو بادشاہ ہے، زبردست ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ الْوَاحِدُ الْقَھَّارُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو یکتا ہے، غلبے والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ الْعَزِیْزُ الْغَفَّارُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو غالب ہے، بخشنے والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ الْکَرِیْمُ السَّتَّارُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو کرم فرمانے والا ہے (عیب) چھپانے والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ الْـکَبِیْرُ الْـمُتَعَالِ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو بہت بڑا ہے عالی مرتبت ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ خَالِقُ الَّیْلِ وَالنَّھَارِ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو رات اور دن کا پیدا فرمانے والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَعْبُوْدُ بِکُلِّ مَکَانٍ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جس کی ہر جگہ عبادت کی جاتی ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَذْکُوْرُ بِکُلِّ لِسَانٍ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جس کو ہر زبان یاد کرتی ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَعْرُوْفُ بِکُلِّ اِحْسَانٍ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو ہر بھلائی کیساتھ مشہور ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ کُلَّ یَوْمٍ ھُوَ فِیْ شَاْنٍ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو ہر دن ایک نئی شان میں جلوہ گر ہوتا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ اِیْـمَـانًـا ۢ بِـاللّٰہِ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' اللہ پر ایمان کی رو سے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ اَمَـانًـا مِـنَ الـلّٰـہِ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' اللہ سے پناہ مانگنے کی رو سے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ اَمَـانَۃً مِّـنْ عِنْدِ اللّٰہِ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' اللہ کے پاس سے امانت ہونے کی بنا پر

لَآ اِلٰــہَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَا حَـوْلَ وَلَا قُـوَّۃَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' اور گناہ سے بچاؤ اور نیکی کرنے کی طاقت حاصل نہیں ہوتی

اِلَّا بِاللّٰہِ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' اللہ تعالیٰ کی توفیق کے بغیر

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَا نَـعْـبُـدُ اِلَّآ اِیَّـاہُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' اور ہم فقط اسی کی ہی عبادت کرتے ہیں

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ حَـقًّـا حَقًّـا

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، یہ بات بالکل حقیقت پر مبنی ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ اِيْمَـانًـا وَّصِدْقًـا

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، ایمان اور سچائی کی رو سے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ تَـعَبُّـدًا وَّرِقًّـا

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، عبادت گزار بننے اور غلامی اختیار کرنے کی رو سے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ تَـلَطُّـفًـا وَّرِفْـقًـا

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، شفقت کا برتاؤ کرنے اور مہربانی کرنے کی رو سے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ قَبْـلَ كُلِّ شَـیْءٍ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو ہر چیز سے پہلے ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ بَـعْـدَ كُـلِّ شَـیْءٍ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو ہر چیز کے بعد بھی رہے گا

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ يَبْـقٰـى رَبُّنَـا

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، ہمارا رب باقی رہے گا

وَيَـفْـنٰـى وَيَـمُـوْتُ كُـلُّ شَـىْءٍ

اور ہر چیز فنا ہو جائے گی اور مر جائے گی

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ اَلْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو حقیقی، واضح بادشاہ ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ اَلْمَلِكُ الْحَقُّ الْيَقِيْنُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو حقیقی، یقینی بادشاہ ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ اَلْـعَلِـىُّ الْـعَظِيْمُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو عالی شان، عظمت والا ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ اَلْـحَلِيْـمُ الْكَرِيْمُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو نہایت بردبار، کرم فرمانے والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو سات آسمانوں کا مالک

وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ

اور عرش عظیم کا مالک ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ اَکْرَمُ الْاَکْرَمِیْنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو سب سے بڑھ کر کرم فرمانے والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو سب سے بڑھ کر رحم فرمانے والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ حَبِیْبُ التَّوَّابِیْنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو بہت توبہ کرنے والوں کا دوست ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ رَاحِمُ الْمَسَاکِیْنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو ناداروں پر رحم فرمانے والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ ھَـادِیُ الْـمُضِلِّیْنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' جو بھٹکے ہوؤں کو سیدھی راہ چلانے والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ دَلِیْـلُ الْـحَـآئِرِیْنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' جو حیرت میں پڑے ہوؤں کا راہنما ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ دَلِیْـلُ الْمُتَحَیِّرِیْنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' جو تردد میں پڑے ہوؤں کو علامت دکھانے والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ اَمَـانُ الْـخَـآئِفِیْنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' جو خوفزدہ لوگوں کی پناہ ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ غِیَاثُ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' جو فریادیوں کا فریاد رس ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ خَیْـرُ الـنّٰـصِرِیْنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' جو سب سے بہتر مدد فرمانے والا ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْـرُ الْـحٰـفِظِيْنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو سب سے اچھا حفاظت فرمانے والا ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْـرُ الْـوَارِثِـيْـنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو سب سے بہتر وارث ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْـرُ الْـحَـاكِمِيْنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو سب سے اچھا حکمران ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْـرُ الـرّٰازِقِيْـنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو سب سے بہتر رزق عطا فرمانے والا ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْـرُ الْـفٰتِحِيْـنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو سب سے اچھا (بندشیں) کھولنے والا ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْـرُ الْـغٰـفِرِيْـنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو سب سے عمدہ معاف فرمانے والا ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْـرُ الـرّٰاحِـمِيْنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو بہت رحم فرمانے والا ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ وَصَدَقَ وَعْدَهٗ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ یکتا ہے اور اس نے اپنا وعدہ سچ کر دکھایا

وَنَـصَرَ عَبْدَهٗ وَاَعَـزَّ جُـنْـدَهٗ

اور اپنے بندۂ خاص کی مدد فرمائی اور اپنے لشکر کو غلبہ عطا فرمایا

وَهَزَمَ الْاَحْزَابَ وَحْدَهٗ وَلَا شَيْءَ بَعْدَهٗ

اور اس اکیلے نے تمام باطل گروہوں کو شکست دی اور اس کے بعد کوئی چیز نہ ہوگی

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ اَهْـلُ الـنِّـعْـمَةِ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو نعمتوں کا مالک ہے

وَلَـهُ الْـفَضْلُ وَلَهُ الثَّـنَـآءُ الْحَسَنُ

اور اسی کا احسان ہے اور اسی کی ہی اچھی تعریف ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ عَـدَدَ خَـلْقِهٖ وَزِنَةَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اس کی مخلوق کی تعداد برابر اور

عَرْشِهٖ وَرِضَا نَفْسِهٖ وَمِدَادَ كَلِمَاتِهٖ

اسکے عرش کے وزن برابر، اسکی ذات کی رضامندی برابر اور اسکے کلمات کی سیاہی برابر

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ صَاحِبُ الْوَحْدَانِيَّةِ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ یکتائی کا مالک

الْـفَــرْدَانِيَّةِ الْـقَـدِيْـمِيَّةِ الْاَزَلِيَّةِ

اکیلا، قدیم، ہمیشہ سے ہے

الْاَبَدِيَّةِ ط لَيْـسَ لَــهٗ ضِدٌّ وَّلَا نِدٌّ

ہمیشہ رہے گا، نہ ہی کوئی اس کا مقابل اور نہ ہمسر

وَّلَا شِبْهٌ وَّلَا شَرِيْكٌ

اور نہ اس کی مثل کوئی اور نہ ہی کوئی اس کا شریک ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْـدَهٗ لَا شَـرِيْكَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ یکتا ہے اس کا کوئی شریک

لَـهٗ لَـهُ الْـمُـلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِ

نہیں اسی کیلئے بادشاہت اور اسی کیلئے تعریف ہے، وہ زندہ رکھتا ہے

وَيُـمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ

اور مارتا ہے اور وہ ایسا زندہ ہے کہ اسے کبھی موت نہیں آئیگی، اسی کے قبضۂ قدرت

الْخَيْرُ ط وَهُـوَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ط

میں بھلائی ہے اور وہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے

وَاِلَيْـهِ الْـمَـصِيْرُ ط هُـوَ الْاَوَّلُ وَ

اور اسی کی طرف لوٹنا ہے، وہ سب سے پہلا ہے

الْاٰخِـرُ وَالـظَّـاهِـرُ وَالْبَـاطِنُ وَهُوَ

اور سب سے آخری ہے اور وہ عیاں ہے اور پوشیدہ ہے اور وہی

بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ ط لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَىْءٌ

ہر چیز کا علم رکھتا ہے ' اس کے جیسی کوئی چیز نہیں

وَهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ط حَسْبُنَا

اور وہ خوب سننے والا' دیکھنے والا ہے' ہمیں

اللهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ

اللہ کافی ہے اور وہ کتنا ہی اچھا کارساز' کتنا ہی اچھا

الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ

آقا اور کتنا ہی اچھا مددگار ہے

غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ط

اے ہمارے رب! تیری ہی معافی کے طلبگار ہیں اور تیری ہی جانب لوٹنا ہے

اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ

اے اللہ! جو کچھ تو عطا فرمائے کوئی اسے روکنے والا نہیں

وَلَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ

اور جو کچھ تو روک لے اسے کوئی عطا کرنے والا نہیں

وَلَا رَآدَّ لِمَا قَضَیْتَ

اور جو کچھ تو فیصلہ فرما دے کوئی اسے رد کرنے والا نہیں

وَلَا یَنْفَعُ ذَاالْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ ط

کسی مالدار کی امیری اسے تیرے مقابل کچھ فائدہ نہیں پہنچائے گی

سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَلِیِّ الْاَعْلَی الْوَهَّابِ (۲بار)

میرا رب ہر عیب سے پاک، عالی شان، بہت بلند و بالا، بہت بڑا فیاض ہے

سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَلِیِّ الْاَعْلَی الْکَرِیْمِ الْوَهَّابِ

میرا مالک ہر عیب سے پاک‘ عالی شان‘ بہت بلند و بالا‘ بہت کریم‘ بہت عطا فرمانے والا ہے

## یَا وَھَّابُ

اے بہت عطا کنندہ!

## سُبْحٰنَكَ مَا عَبَدْنٰكَ حَقَّ عِبَادَتِكَ

تیری ذات پاک ہے‘ ہم نے ویسے تیری بندگی نہیں کی۔ جیسے تیری بندگی کا حق تھا

## سُبْحٰنَكَ مَا عَرَفْنٰكَ حَقَّ مَعْرِفَتِكَ

تیری ذات پاک ہے‘ ہم نے ویسے تجھے نہیں پہچانا جیسے تیری پہچان کا حق تھا

## سُبْحٰنَكَ مَا ذَكَرْنٰكَ حَقَّ ذِكْرِكَ

تیری ذات پاک ہے‘ ہم نے ویسے تجھے یاد نہیں کیا جیسے تیری یاد کا حق تھا

## سُبْحٰنَكَ مَا شَكَرْنٰكَ حَقَّ شُكْرِكَ

تیری ذات پاک ہے‘ ہم نے ویسے تیرا شکرادا نہیں کیا جیسے تیرا شکرادا کرنے کا حق تھا

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْاَزَلِیِّ الْاَزَلِ

اللہ ہر عیب سے پاک ہے، جو دوام والا، ازل سے ہے

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْاَبَدِیِّ الْاَبَدِ

اللہ ہر عیب سے پاک ہے، جو ہمیشگی والا، ابد تک رہے گا

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْوَاحِدِ الْاَحَدِ

اللہ ہر عیب سے پاک ہے، جو یکتا، اکیلا ہے

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْفَرْدِ الصَّمَدِ

اللہ ہر عیب سے پاک ہے، جو تنہا، بے نیاز ہے

سُبْحَانَ اللّٰهِ رَافِعِ السَّمٰوٰتِ بِغَیْرِ عَمَدٍ

اللہ ہر عیب سے پاک ہے، جو آسمانوں کو بغیر ستون کے بلند فرمانے والا ہے

سُبْحَانَ اللّٰهِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ

اللہ ہر عیب سے پاک ہے، جس نے نہ

صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا

اپنی بیوی بنائی اور نہ ہی بچہ

سُبْحَانَ اللّٰهِ الَّذِىْ لَمْ يَلِدْ

اللہ ہر عیب سے پاک ہے، جس کی کوئی اولاد نہیں

وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ

اور نہ وہ کسی سے پیدا ہوا اور کوئی بھی اس کا ہمسر نہیں

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ

اللہ تعالیٰ ہر عیب سے پاک ہے جو بادشاہ، نہایت پاکیزہ (بزرگ) ہے

سُبْحَانَ ذِى الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ

وہ ذات ہر عیب سے پاک ہے، جو بادشاہت اور ان دیکھی دنیا کا مالک ہے

سُبْحَانَ ذِى الْعِزَّةِ وَالْعَظَمَةِ

وہ ہر عیب سے پاک ہے جو عزت اور عظمت کا مالک

وَالْقُدْرَةِ وَالْهَيْبَةِ وَالْجَلَالِ

قدرت ، ہیبت ، جلال

وَالْجَمَالِ وَالْكَمَالِ وَالْبَقَآءِ وَ

جمال ، کمال ، بقا

الثَّنَآءِ وَالضِّيَآءِ وَالْآلَآءِ

تعریف ، روشنی ، خاص نعمتوں

وَالنَّعْمَآءِ وَالْكِبْرِيَآءِ وَالْجَبَرُوْتِ ط

عام نعمتوں، بڑائی اور سطوت کا مالک ہے

سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْحَيِّ الَّذِىْ لَا يَنَامُ

وہ ہر عیب سے پاک ہے جو (حقیقی) بادشاہ ہے، زندہ ہے جو کہ سوتا نہیں

وَلَا يَمُوْتُ ط سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ

اور نہ ہی اسے موت آئیگی، بے انتہاء پاک، انتہائی مقدس ہے

رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِکَۃِ وَالرُّوْحِ ط

ہمارا پروردگار اور فرشتوں اور روح کا رب ہے

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ

اللہ ہر عیب سے پاک ہے اور تمام تعریفیں اللہ کی ملکیت ہیں اور

اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ ط وَلَا حَوْلَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اللہ سب سے بڑا ہے۔ اور گناہ سے بچاؤ

وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ۵ ط

اور نیکی کرنیکی طاقت سوائے اللہ کی توفیق کے حاصل نہیں ہوتی جو عالیشان، عظمت والا ہے

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْمَلِكُ الْحَقُّ الَّذِیْ

اے اللہ! تو ہی حقیقی بادشاہ ہے وہ کہ

لَآ اِلٰـہَ اِلَّآ اَنْتَ

تیرے سوا کوئی معبود نہیں

| | | |
|---|---|---|
| يَـا اَللّٰـهُ | يَا رَحْمٰنُ | يَـا رَحِيْمُ |
| اے اللہ! | اے بہت مہربان | اے نہایت رحم فرمانیوالے |
| يَـا مَلِكُ | يَا قُدُّوْسُ | يَـا سَلَامُ |
| اے بادشاہ! | اے نہایت منزہ | اے سلامتی والے |
| يَـا مُؤْمِنُ | يَا مُهَيْمِنُ | يَـا عَزِيْزُ |
| اے امن دینے والے | اے نگہبان | اے غالب |
| يَـا جَبَّارُ | يَا مُتَكَبِّرُ | يَـا خَالِقُ |
| اے نقصان کو پورا فرمانیوالے | اے بڑائی والے | اے پیدا کرنیوالے |
| يَـا بَارِئُ | يَا مُصَوِّرُ | يَـا غَفَّارُ |
| اے عالم کو بنانیوالے | اے صورت بنانیوالے | اے بخشنے والے |
| يَـا قَهَّارُ | يَا وَهَّابُ | يَـا رَزَّاقُ |
| اے بہت زبردست | اے بہت دینے یوالے | اے رزق دینے والے |

| | | |
|---|---|---|
| يَـا فَتَّـاحُ | يَـا عَلِيـمُ | يَـا قَـابِضُ |
| اے کھولنے والے | اے جاننے والے | اے بند کرنیوالے |
| يَـا بَـاسِطُ | يَـا خَافِضُ | يَـا رَافِـعُ |
| اے کشادہ کرنیوالے | اے پست کرنیوالے | اے بلند فرمانے والے |
| يَـا مُـعِزُّ | يَـا مُـذِلُّ | يَـا سَـمِيعُ |
| اے عزت دینے والے | اے رسوا کرنیوالے | اے سننے والے |
| يَـا بَصِيـرُ | يَـا حَـكَمُ | يَـا عَـدَلُ |
| اے دیکھنے والے | اے حاکم | اے عدل کرنیوالے |
| يَـا لَطِيفُ | يَـا خَبِيـرُ | يَـا حَـلِيمُ |
| اے باریک بین | اے خبر رکھنے والے | اے بردبار |
| يَـا عَظِيمُ | يَـا غَـفُورُ | يَـا شَـكُورُ |
| اے بزرگ | اے معاف فرمانیوالے | اے شکر پسند |

| | | |
|---|---|---|
| يَا عَلِيُّ | يَا كَبِيْرُ | يَا حَفِيْظُ |
| اے بلند | اے بڑے | اے حفاظت فرمانے والے |
| يَا مُقِيْتُ | يَا حَسِيْبُ | يَا جَلِيْلُ |
| اے روزی رساں | اے کافی | اے بزرگی والے |
| يَا كَرِيْمُ | يَا رَقِيْبُ | يَا مُجِيْبُ |
| اے سخی | اے نگہبان | اے قبول کرنیوالے |
| يَا وَاسِعُ | يَا حَكِيْمُ | يَا وَدُوْدُ |
| اے فراخی دینے والے | اے حکمت والے | اے بہت دوستی فرمانے والے |
| يَا مَجِيْدُ | يَا بَاعِثُ | يَا شَهِيْدُ |
| اے بزرگ | اے قبر سے اٹھانے والے | اے گواہ |
| يَا حَقُّ | يَا وَكِيْلُ | يَا قَوِيُّ |
| اے سچے | اے کارساز | اے طاقت والے |

| | | |
|---|---|---|
| یَا مَتِیْنُ | یَا وَلِیُّ | یَا حَمِیْدُ |
| اے مضبوط | اے دوست | اے قابل تعریف |
| یَا مُحْصِیْ | یَا مُبْدِئُ | یَا مُعِیْدُ |
| اے گھیرنے والے | اے پہلے پیدا کرنیوالے | اے دوبارہ پیدا کرنیوالے |
| یَا مُحْیِیْ | یَا مُمِیْتُ | یَا حَیُّ |
| اے زندہ کرنیوالے | اے مارنے والے | اے زندہ |
| یَا قَیُّوْمُ | یَا وَاجِدُ | یَا مَاجِدُ |
| اے قائم رکھنے والے | اے پانے والے | اے بزرگی والے |
| یَا وَاحِدُ | یَا اَحَدُ | یَا صَمَدُ |
| اے یکتا | اے اکیلے | اے بے نیاز |
| یَا قَادِرُ | یَا مُقْتَدِرُ | یَا مُقَدِّمُ |
| اے قدرت والے | اے قدرت کاملہ والے | اے پہلے |

| | | |
|---|---|---|
| يَامُؤَخِّرُ | يَـا اَوَّلُ | يَـا آخِرُ |
| اے پچھلے | اے اوّل | اے آخر |
| يَـا ظَاهِرُ | يَـا بَاطِنُ | يَـا وَالِيُ |
| اے آشکارا | اے پوشیدہ | اے کارساز |
| يَـا مُتَعَالِيُ | يَا بِرُّ | يَـا تَوَّابُ |
| اے برتر | اے احسان کرنیوالے | اے توبہ قبول کرنیوالے |
| يَـا مُنْعِمُ | يَـا مُنْتَقِمُ | يَـا عَفُوُّ |
| اے انعام دینے والے | اے بدلہ لینے والے | اے معاف فرمانیوالے |
| يَـا رَؤُفُ | يَـا مَالِكَ | الْـمُـلْكِ |
| اے بہت مہربان | اے مالک | اے مُلک |

يَـا ذَالْـجَلاَلِ وَالْاِكْـرَامِ

اے صاحب بزرگی و بخشش

| | | |
|---|---|---|
| یَـــا رَبُّ | یَـا مُقْسِطُ | یَـا جَامِعُ |
| اے پروردگار | اے انصاف کرنیوالے | اے جمع کرنیوالے |
| یَـــا غَنِیُّ | یَـا مُغْنِیْ | یَـا مُعْطِیْ |
| اے بے پرواہ | اے دولتمند کرنیوالے | اے عطا کرنیوالے |
| یَـا مَـانِعُ | یَـا ضَـآرُّ | یَـا نَـافِعُ |
| اے منع کرنیوالے | اے ضرر دینے والے | اے نفع دینے والے |
| یَـــا نُـوْرُ | یَـا هَـادِیْ | یَـا بَـدِیْعُ |
| اے روشنی والے | اے راہ دکھانے والے | اے بلانمونہ نیا پیدا کرنیوالے |
| یَـا بَـاقِیْ | یَـا وَارِثُ | یَـا رَشِیْدُ |
| اے ہمیشہ رہنے والے | اے مالک | اے راہنما |
| یَـا صَبُوْرُ | یَـا صَـادِقُ | یَـا سَتَّـارُ |
| اے بہت تحمل والے | اے سچے | اے پردہ پوشی فرمانے والے |

يَا مَنْ تَقَدَّسَتْ عَنِ الْاَشْبَاهِ ذَاتُهٗ

اے وہ کہ جس کی ذات ہمسروں سے منزہ و پاک ہے

وَتَنَزَّهَتْ عَنْ مُّشَابَهَةِ الْاَمْثَالِ صِفَاتُهٗ

اور وہ کہ جس کی صفات مثالوں کی مشابہت سے پاکیزہ ہیں

يَا مَنْ دَلَّتْ عَلٰى وَحْدَانِيَّتِهٖ اٰيٰتُهٗ

اے وہ کہ جس کی یکتائی پر اس کی نشانیاں راہنمائی کرتی ہیں

وَشَهِدَتْ بِرُبُوْبِيَّتِهٖ مَصْنُوْعَاتُهٗ

اور جس کی ربوبیت کی گواہی اس کی مصنوعات دیتی ہیں

وَاحِدٌ لَّا مِنْ قِلَّةٍ وَّ مَوْجُوْدٌ لَّا مِنْ عِلَّةٍ

وہ بغیر کسی کمی کے یکتا ہے اور بغیر کسی سبب کے موجود ہے

يَامَنْ هُوَ بِالْبِرِّ مَعْرُوْفٌ وَبِالْاِحْسَانِ مَوْصُوْفٌ

اے وہ کہ جو نیکی سے معروف ہے اور احسان سے موصوف ہے

مَعْرُوْفٌ بِلَا غَايَةٍ وَمَوْصُوْفٌ بِلَا نِهَايَةٍ

ایسا معروف ہے کہ جس کی کوئی حد نہیں اور ایسا موصوف کہ جس کی کوئی انتہا نہیں

اَوَّلٌ قَدِيْمٌ بِلَا ابْتِدَاءٍ وَاٰخِرٌ كَرِيْمٌ بِلَا انْتِهَاءٍ

وہ سب سے پہلا ایسا قدیم کہ جسکی کوئی ابتداء نہیں اور سب سے آخری ایسا کریم کہ جسکی کوئی انتہا نہیں

وَغَفَرَ ذُنُوْبَ الْمُذْنِبِيْنَ كَرَمًا وَّحِلْمًا

اور اس نے گنہگاروں کے گناہ کرم اور بردباری کی بنا پر معاف فرمائے

يَا مَنْ لَّيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ

اے وہ کہ جس کی مثل کوئی چیز ہرگز نہیں اور وہی

السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ط

سننے والا دیکھنے والا ہے

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ

ہمیں اللہ کافی ہے اور وہ کتنا ہی اچھا کارساز ہے

نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ط

کتنا ہی اچھا آقا اور کتنا ہی اچھا مددگار ہے

غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ط

اے ہمارے رب! تیری معافی چاہتے ہیں اور تیری طرف ہی لوٹنا ہے

اَللّٰهُمَّ يَا دَآئِمًا بِلَا فَنَاءٍ وَيَاقَآئِمًا بِلَا زَوَالٍ

اے اللہ! اے بغیر فنا کے دوام والے اور اے بغیر زوال کے قائم رہنے والے

وَيَا مُدَبِّرًا م بِلَا وَزِيْرٍ سَهِّلْ

اے بغیر وزیر کے نظم و نسق چلانے والے، آسان فرما

عَلَيْنَا وَعَلٰى وَالِدَيْنَا كُلَّ عَسِيْرٍ

ہم پر اور ہمارے والدین پر ہر ایک تنگی

لَآ اُحْصِیْ ثَنَآءً عَلَيْكَ

میری تیری تعریف احاطۂ شمار میں نہیں لا سکتا

اَنْتَ کَمَآ اَثْنَیْتَ عَلٰی نَفْسِكَ

تو ویسا ہی ہے جیسے تو نے خود اپنی تعریف فرمائی ہے

عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَآؤُكَ

جس نے تیری پناہ لی وہ معزز ہوا اور تیری تعریف عظیم ہوئی

وَتَقَدَّسَتْ اَسْمَآءُكَ وَعَظُمَ شَانُكَ

اور تیرے نام پاک ہوئے اور تیری شان بلند ہوئی

وَلَآ اِلٰـهَ غَیْرُكَ یَفْعَلُ

اور تیرے علاوہ کوئی معبود نہیں - اللہ تعالیٰ

اللّٰهُ مَا یَشَآءُ بِقُدْرَتِهٖ

جو چاہتا ہے اپنی قدرت سے سرانجام دیتا ہے

وَیَحْكُمُ مَا یُرِیْدُ بِعِزَّتِهٖ

اور جو ارادہ فرماتا ہے اپنی عزت سے فیصلہ فرما دیتا ہے

اَلَآ اِلَی اللّٰہِ تَصِیْرُ الْاُمُوْرُ

جان لو! اللہ ہی کی طرف تمام امور لوٹتے ہیں

کُلُّ شَیْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ

اس کی ذات کے علاوہ ہر چیز فنا پذیر ہے

لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ

اسی کا ہی حکم ہے اور اسی کی طرف ہی تم لوٹائے جاؤ گے

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ

تو عنقریب اللہ تجھے دشمنوں کے شر سے کافی ہوگا

وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ط

اور وہی سننے والا جاننے والا ہے

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَكَفٰى

ہمیں اللہ بس! اور کافی ہے

سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ دَعَا

اللہ نے سن لیا جس نے اسے پکارا

وَلَيْسَ وَرَآءَ اللّٰهِ الْمُنْتَهٰى

اور اللہ سے پرے ہرگز کوئی انتہا نہیں

مَنِ اعْتَصَمَ بِاللّٰهِ فَقَدْ نَجٰى

جس نے اللہ کی پناہ لی تو اس نے نجات پائی

سُبْحَانَ مَنْ لَّمْ يَزَلْ رَبًّا رَّحِيْمًا

وہ ہر عیب سے پاک ہے جو ہمیشہ سے مہربان مالک (پروردگار) ہے

وَلَا يَزَالُ كَرِيْمًا

اور ہمیشہ کرم فرماتا رہے گا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو بردبار، کرم فرمانے والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰـہُ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو زندہ ہے (کارخانۂ عالم کو) قائم رکھنے والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰـہُ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو عالی شان، عظمت والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰـہُ الْمَنَّانُ الْعَلِیْمُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو بہت بڑا محسن، جاننے والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰـہُ الْقُدُّوْسُ الْقَدِیْمُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو بہت پاکیزہ، قدیم ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰـہُ الْوَاسِعُ الْحَکِیْمُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو وسعت والا، حکمت والا ہے

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰـہُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو بہت مہربان، نہایت رحم فرمانے والا ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰـهُ السَّـمِيْعُ الْعَلِيْمُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو سننے والا، جاننے والا ہے

سُبْـحَـانَ اللّٰـهِ وَتَبَـارَكَ اللّٰهُ رَبُّ

اللہ ہر عیب سے پاک ہے اور اللہ بابرکت ہے

السَّـمٰوٰتِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ

تمام آسمانوں کا مالک اور عرش عظیم کا مالک ہے

وَالْـحَـمْـدُ لِلّٰـهِ رَبِّ الْـعٰـلَمِيْنَ

اور تمام تعریفیں اللہ ہی کی ہیں جو تمام جہانوں کا مالک ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ یکتا ہے اس کا کوئی شریک نہیں

اِلٰـــهًا وَّاحِـدًا اَحَـدًا صَـمَـدًا

وہ معبود ہے یکتا، اکیلا، بے نیاز

فَرْدًا وِتْرًا حَیًّا قَیُّوْمًا

بے نظیر ، طاق ، زندہ ، قائم رکھنے والا

دَائِمًا اَبَدًا لَّمْ

ہمیشہ سے ہے، ہمیشہ رہے گا، نہ ہی

یَتَّخِذْ صَاحِبَۃً وَّلَا وَلَدًا

اس نے اپنی بیوی بنائی اور نہ ہی بچہ

وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ شَرِیْکٌ فِی الْمُلْکِ

اور بادشاہت میں کوئی اس کا شریک نہیں ہے

وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ

اور عاجزی سے اسے کسی حمایتی کی ضرورت نہیں ہے

وَکَبِّرْہُ تَکْبِیْرًا ط اَللّٰہُ اَکْبَرُ

اور اس کی پوری پوری بڑائی بیان کر۔ اللہ سب سے بڑا ہے

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِدِيْنِنَا

ہمیں اللہ کافی ہے، ہمارے دین کیلئے

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِدُنْيَانَا

ہمیں اللہ کافی ہے، ہماری دنیا کیلئے

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَآ اَهَمَّنَا

ہمیں اللہ کافی ہے، اس معاملے کیلئے کہ جو ہمیں فکر میں ڈالے

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَنْ بَغٰى عَلَيْنَا

ہمیں اللہ کافی ہے، اس آدمی کے معاملے میں کہ جو ہم پر سرکشی کرے

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَنْ حَسَدَنَا

ہمیں اللہ کافی ہے، اس آدمی کیلئے کہ جو ہم سے حسد کرے

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَنْ كَادَنَا بِالسُّوْءِ

ہمیں اللہ کافی ہے، اس آدمی کیلئے کہ جو ہم سے برائی کا ارادہ کرے

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْمَوْتِ

ہمیں اللہ کافی ہے موت کے وقت

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْقَبْرِ

ہمیں اللہ کافی ہے قبر کے پاس

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْحِسَاب

ہمیں اللہ کافی ہے حساب کے وقت

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْمَسَآئِلِ

ہمیں اللہ کافی ہے سوال و جواب کے وقت

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْحَشْرِ وَالنَّشْرِ

ہمیں اللہ کافی ہے حشر اور نشر کے وقت

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الصِّرَاطِ

ہمیں اللہ کافی ہے پل صراط کے پاس

حَسْبُنَا اللّٰہُ عِنْدَ الْمِیْزَانِ

ہمیں اللہ کافی ہے میزان عمل کے پاس

حَسْبُنَا اللّٰہُ عِنْدَ الْجَنَّةِ وَالنَّارِ

ہمیں اللہ کافی ہے جنت اور دوزخ کے پاس

حَسْبُنَا اللّٰہُ عِنْدَ اللِّقَآءِ

ہمیں اللہ کافی ہے ملاقات کے وقت

حَسْبِیَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ط

مجھے اللہ کافی ہے کہ جس کے سوا کوئی معبود نہیں

عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ

اسی پر میرا بھروسہ ہے اور وہی

الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ط

عرش عظیم کا مالک ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَآ اَعْظَمَ اللّٰهُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اللہ ہر عیب سے پاک ہے۔ اللہ کیا ہی عظیم ہے!

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَآ اَحْلَمَ اللّٰهُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اللہ ہر عیب سے پاک ہے اللہ کیا ہی بردبار ہے!

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَآ اَكْرَمَ اللّٰهُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اللہ ہر عیب سے پاک ہے اللہ کیا ہی معزز ہے

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَـهٗ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ یکتا ہے اس کا کوئی شریک نہیں

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ حَقًّا اَللّٰهُمَّ

حضرت محمد ﷺ اللہ کے سچے رسول ہیں، اے اللہ!

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ

ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ اور ہمارے

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کُلَّمَا ذَکَرَہُ

آقا حضرت محمد ﷺ کی آل پر رحمت بھیج جب بھی آپ ﷺ کو یاد کرنے

الذَّاکِرُوْنَ ۝ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

والے آپ ﷺ کو یاد کریں- اور ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر

وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کُلَّمَا

اور ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ کی آل پر رحمت بھیج جب بھی

غَفَلَ عَنْ ذِکْرِہِ الْغٰفِلُوْنَ ۝

غافل آپ ﷺ کی یاد سے غافل ہوں

رَضِیْنَا بِاللّٰہِ تَعَالٰی رَبًّا وَّبِالْاِسْلَامِ دِیْنًا

ہم اللہ تعالیٰ کے رب ہونے، اسلام کے دین ہونے

وَّبِسَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ کے

نَبِیًّا وَّرَسُوْلًا وَّبِالْقُرْاٰنِ اِمَامًا

نبی اور رسول ہونے' قرآن کریم کے پیشوا ہونے

وَّبِالْکَعْبَةِ قِبْلَةً وَّبِالصَّلٰوةِ فَرِیْضَةً وَّ

کعبہ کے قبلہ ہونے' نماز کے فرض ہونے

بِالْمُؤْمِنِیْنَ اِخْوَانًا وَّبِسَیِّدِ نَا الصِّدِّیْقِ

مومنین کے آپس میں بھائی ہونے اور سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ

وَسَیِّدِنَا الْفَارُوْقِ وَسَیِّدِنَا ذِی النُّوْرَیْنِ

سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ' سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ

وَسَیِّدِنَا الْمُرْتَضٰی اَئِمَّةِ نِ الْهَادِیْنَ

اور سیدنا علی مرتضٰی رضی اللہ عنہ کے راہ حق دکھانے والے پیشوا ہونے پر راضی ہوئے

رِضْوَانُ اللّٰهِ تَعَالٰی عَلَیْهِمْ اَجْمَعِیْنَ

ان سب پر اللہ تعالٰی کی خوشنودی ہو

مَرْحَبًا بِالصَّبَاحِ الْجَدِيْدِ وَبِالْيَوْمِ السَّعِيْدِ

نئی صبح اور بامراد دن کو خوش آمدید

وَبِالْمَلَكَيْنِ الْكَاتِبَيْنِ الشَّاهِدَيْنِ الْعَادِلَيْنِ

اور دونوں لکھنے والے گواہی دینے والے اور انصاف کرنیوالے فرشتوں کو (خوش آمدید)

حَيَّا كُمَا اللّٰهُ تَعَالٰى فِيْ يَوْمِنَا هٰذَا

اللہ تعالیٰ تم دونوں کو ہمارے اس دن میں سلامتی عطا فرمائے

اُكْتُبَا فِيْ اَوَّلِ صَحِيْفَتِنَا

تم دونوں ہمارے نامۂ اعمال کی ابتداء میں یہ لکھ دو کہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے ابتداء جو بڑا مہربان نہایت رحم فرمانے والا ہے

وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ

اور میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں

وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ

وہ یکتا ہے ' اس کا کوئی شریک نہیں

وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا

اور میں گواہی دیتا ہوں کہ بلاشبہ حضرت محمد ﷺ

عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ اَرْسَلَهٗ

اس کے بندے اور رسول ہیں - اس نے آپ ﷺ کو

بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ

ہدایت اور سچے دین کے ساتھ بھیجا تاکہ اس دین کو

عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ

تمام باطل ادیان پر غالب فرما دے

وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ ط عَلٰى هٰذِهٖ

اگرچہ مشرکین ناپسند ہی کرتے ہوں - اسی

الشَّهَادَةِ نَحْيَا وَعَلَيْهَا نَمُوْتُ

گواہی پر ہم زندہ رہتے ہیں اور اسی پر ہی ہم مریں گے

وَعَلَيْهَا نُبْعَثُ اِنْشَآءَ اللّٰهُ تَعَالٰى

اور ان شاء اللہ تعالیٰ اسی پر ہی ہمیں دوبارہ زندہ اٹھایا جائیگا

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ

میں اللہ کے سب کے سب کامل کلمات کی پناہ مانگتا ہوں

كُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ

اس کی مخلوق کے شر سے

بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَآءِ

اللہ کے نام سے ابتداء جو کہ تمام ناموں سے بہتر ہے

بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْاَرْضِ وَرَبِّ السَّمَآءِ

اللہ کے نام سے ابتداء جو کہ زمین کا مالک اور آسمان کا مالک ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ

اللہ کے نام سے ابتداء کہ جس کا نام لینے سے

شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ

کوئی چیز نقصان نہیں پہنچا سکتی نہ ہی زمین میں اور نہ ہی آسمان میں

وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ط اَلْحَمْدُ

اور وہ سننے والا، جاننے والا ہے - تمام تعریفیں

لِلّٰهِ الَّذِیْٓ اَحْیَانَا بَعْدَ مَآ اَمَاتَنَا

اللہ ہی کی ہیں جس نے ہمیں مارنے (یعنی سلانے) کے بعد زندہ کیا

وَاِلَیْهِ الْبَعْثُ وَالنُّشُوْرُ

اور مرنے کے بعد دوبارہ زندہ اٹھ کر اسی کی بارگاہ میں حاضر ہونا ہے۔

اَصْبَحْنَا وَاَصْبَحَ الْمُلْكُ لِلّٰهِ

ہم نے صبح کی اور اللہ کے سارے ملک نے صبح کی

وَالْعِزَّةُ وَالْعَظَمَةُ وَالْكِبْرِيَآءُ وَالْجَبَرُوْتُ

اور عزت، عظمت، بڑائی، سطوت

وَالسُّلْطَانُ وَالْبُرْهَانُ لِلّٰهِ

غلبہ اور قاطع دلیل اللہ ہی کی ہے

وَالْاٰلَاۗءُ وَالنَّعْمَآءُ لِلّٰهِ وَاللَّيْلُ وَالنَّهَارُ لِلّٰهِ

اور ظاہری اور باطنی نعمتیں اللہ ہی کی ہیں اور رات اور دن اللہ ہی کے ہیں

وَمَا سَكَنَ فِيْهِمَا لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ط

اور جو کچھ ان دونوں میں ساکن ہے سب اکیلے غالب اللہ کا ہی ہے

اَصْبَحْنَا عَلٰى فِطْرَةِ الْاِسْلَامِ وَكَلِمَةِ

ہم نے صبح کی فطرت اسلام پر کلمہ

الْاَخْلَاصِ وَعَلٰى دِيْنِ سَيِّدِنَا

اخلاص پر اور اپنے آقا

وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدِ نِ الْمُصْطَفٰى صَلَّى اللّٰهُ

اور اپنے نبی حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے دین پر

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰى مِلَّةِ اَبِيْنَا سَيِّدِنَآ

اور اپنے جد امجد سیدنا ابراہیم علیہ السلام

اِبْرَاهِيْمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ حَنِيْفًا

کی ملت پر جو کہ ہر باطل سے منہ موڑنے والے

مُسْلِمًا وَّمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ط

مسلمان تھے اور مشرکوں میں سے نہ تھے

صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ

اللہ کی رحمتیں اور اس کے فرشتوں

وَاَنْبِيَآئِهٖ وَرُسُلِهٖ وَحَمَلَةِ عَرْشِهٖ

اور اس کے انبیاء اور اس کے رسولوں اور اس کے عرش کو اٹھانے والے فرشتوں

وَجَمِيْعِ خَلْقِهٖ عَلٰى سَيِّدِنَا

اور اس کی تمام مخلوق کی برکتیں ہمارے آقا

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے

اَجْمَعِيْنَ ط عَلَيْهِ وَعَلَيْهِمُ

تمام صحابہ کرام پر نازل ہوں - آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ان سب پر

السَّلَامُ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ

سلامتی اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاسَيِّدِىْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

اے میرے آقا! اے اللہ کے رسول! آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاسَيِّدِىْ يَا حَبِيْبَ اللّٰهِ

اے میرے آقا! اے اللہ کے حبیب! آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاسَيِّدِىْ يَا خَلِيْلَ اللّٰهِ

اے میرے آقا! اے اللہ کے خلیل! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاسَيِّدِىْ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ

اے میرے آقا! اے اللہ کے نبی! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاسَيِّدِىْ يَا صَفِيَّ اللّٰهِ

اے میرے آقا! اے اللہ کے برگزیدہ! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاسَيِّدِىْ يَاخَيْرَ خَلْقِ اللّٰهِ

اے میرے آقا! اے اللہ کی مخلوق میں سب سے بہتر! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاسَيِّدِىْ يَامَنِ اخْتَارَهُ اللّٰهُ

اے میرے آقا! اے اللہ کے مختار (پسندیدہ! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاسَيِّدِىْ يَامَنْ اَرْسَلَهُ اللّٰهُ

اے میرے آقا! اے اللہ کے بھیجے ہوئے! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاسَیِّدِیْ یَامَنْ زَیَّنَہُ اللّٰہُ

اے میرے آقا! اے اللہ کے سنوارے ہوئے! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاسَیِّدِیْ یَامَنْ شَرَّفَہُ اللّٰہُ

اے میرے آقا! اے اللہ کے باعظمت بنائے ہوئے! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاسَیِّدِیْ یَامَنْ کَرَّمَہُ اللّٰہُ

اے میرے آقا! اے اللہ کے فضیلت عطا کئے ہوئے! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاسَیِّدِیْ یَامَنْ عَظَّمَہُ اللّٰہُ

اے میرے آقا! اے اللہ کے بہت درجہ دیئے ہوئے! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاسَیِّدِیْ یَاسَیِّدَ الْمُرْسَلِیْنَ

اے میرے آقا! اے رسولوں کے سردار! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاسَیِّدِیْ یَااِمَامَ الْمُتَّقِیْنَ

اے میرے آقا! اے پرہیزگاروں کے پیشوا! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاسَيِّدِىْ يَاخَاتَمَ النَّبِيِّيْنَ

اے میرے آقا! اے خاتم النبیین! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاسَيِّدِىْ يَاشَفِيْعَ الْمُذْنِبِيْنَ

اے میرے آقا! اے گنہگاروں کے سفارش کنندہ! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاسَيِّدِىْ يَارَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ

اے میرے آقا! اے تمام جہانوں کیلئے رحمت! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

اے تمام جہانوں کے مالک کے پیغمبر! آپ ﷺ پر درود اور سلام ہو

صَلٰوةُ اللّٰهِ تَعَالٰى وَمَلٰئِكَتِهٖ وَاَنْبِيَآئِهٖ وَ

اللہ تعالیٰ کی رحمتیں اور اس کے فرشتوں اور اس کے انبیاء اور

رُسُلِهٖ وَحَمَلَةِ عَرْشِهٖ وَجَمِيْعِ خَلْقِهٖ عَلٰى

اسکے رسولوں اور اسکا عرش اٹھانے والے فرشتوں اور اسکی تمام مخلوق کی برکتیں

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ پر اور آپکی آل پر اور تمام صحابہ کرام پر نازل ہوں

عَلَيْهِ وَعَلَيْهِمُ السَّلَامُ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ

آپ ﷺ پر اور ان سب پر سلامتی اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں ہوں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِى

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ پر پہلوں میں

الْاَوَّلِيْنَ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

درود بھیج اور ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ پر

فِى الْاٰخِرِيْنَ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

پچھلوں میں درود بھیج اور ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ پر

مُحَمَّدٍ فِى الْمَلَاءِ الْاَعْلٰى اِلٰى يَوْمِ

اعلیٰ گروہ (ملائکہ) میں درود بھیج قیامت کے

الدِّیْنِ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

دن تک - اور ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر

فِیْ کُلِّ وَقْتٍ وَّحِیْنٍ وَّصَلِّ عَلٰی

ہر وقت میں اور ہر گھڑی میں درود بھیج اور درود بھیج

جَمِیْعِ الْاَنْبِیَآءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ وَعَلٰی

تمام انبیاء اور رسولوں پر اور

مَلٰٓئِکَتِکَ الْمُقَرَّبِیْنَ وَعَلٰی

اپنے مقرب فرشتوں پر اور

عِبَادِکَ الصّٰلِحِیْنَ وَعَلٰی اَهْلِ

اپنے نیک بندوں پر اور

طَاعَتِکَ اَجْمَعِیْنَ ط وَارْحَمْنَا

اپنے تمام اطاعت گزاروں پر - اور ان کے ساتھ

مَعَهُمْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ

اپنی رحمت کے وسیلے سے ہم پر رحم فرما - اے سب

الرَّاحِمِيْنَ ط

سے بڑھ کر رحم فرمانے والے

# دعائے رِقاب

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

اللہ کے نام سے ابتداء جو بڑا مہربان نہایت رحم فرمانے والا ہے

اَللّٰھُمَّ یَا مَالِكَ الرِّقَابِ

اے اللہ! اے تمام گردنوں کے مالک!

وَیَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ وَیَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ

اور اے (بند) دروازے کھولنے والے اور اے اسباب پیدا فرمانے والے

هَیِّءْ لَنَا سَبَبًا لَّا نَسْتَطِیْعُ لَهٗ طَلَبًا

ہمیں ایسا سبب مہیا فرما جسے تلاش کرنے کی ہم طاقت نہیں رکھتے

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنَا

اے اللہ! ہمیں ایسا بنا دے کہ

مَشْغُوْلِيْنَ بِاَمْرِكَ اٰمِنِيْنَ بِعَدْلِكَ

تیرے حکم میں مصروف رہیں، تیرے عدل کے باعث مطمئن ہوں

آئِسِيْنَ مِنْ خَلْقِكَ اٰنِسِيْنَ بِكَ

تیری مخلوق سے امید نہ رکھیں، تجھی سے لگاؤ رکھیں

مُسْتَوْحِشِيْنَ عَنْ غَيْرِكَ رَاضِيْنَ بِقَضَآئِكَ

تیرے سوا دوسروں سے وحشت محسوس کریں، تیری قضا پر راضی ہوں

صٰبِرِيْنَ عَلٰى بَلَآئِكَ قَانِعِيْنَ لِعَطَآئِكَ

تیری آزمائش پر صبر کریں، تیری عطا پر قناعت کریں

شٰكِرِيْنَ لِنَعْمَآئِكَ مُتَلَذِّذِيْنَ بِذِكْرِكَ

تیری نعمتوں کا شکر ادا کریں، تیری یاد سے لذت حاصل کریں

فَرِحِيْنَ بِكِتَابِكَ

تیری کتاب سے خوشی حاصل کریں

مُنَاجِيْنَ بِكَ فِي آنَاۤءِ اللَّيْلِ

تجھ سے مناجات کریں رات کے اوقات میں

وَاَطْرَافِ النَّهَارِ

اور دن کی اطراف میں

مُبْغِضِيْنَ لِلدُّنْيَا وَمُحِبِّيْنَ لِلْاٰخِرَةِ

دنیا سے نفرت کریں اور آخرت سے محبت کریں

مُشْتَاقِيْنَ اِلٰى لِقَآئِكَ مُتَوَجِّهِيْنَ اِلٰى جَنَابِكَ

تجھ سے ملاقات کے مشتاق ہوں' تیری جناب کی طرف متوجہ رہیں

مُسْتَعِدِّيْنَ لِلْمَوْتِ

موت کیلئے تیار (ہردم چوکس) رہیں

رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰى رُسُلِكَ

اے ہمارے رب! اپنے رسولوں کی زبان سے جو تو نے ہم سے وعدہ فرمایا وہ ہمیں عطا فرما

وَلَا تُخْزِنَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اِنَّكَ

اور ہمیں قیامت کے دن رسوا مت فرمانا' بیشک

لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادِ ۝

تو وعدہ خلافی نہیں کرتا

اَللّٰهُمَّ اجْعَلِ التَّوْفِيْقَ رَفِيْقَنَا

اے اللہ! (اپنی) خاص توفیق کو ہمارا ساتھی بنا

وَالصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ طَرِيْقَنَا

اور سیدھی راہ کو ہماری راہگزر بنا دے

اَللّٰهُمَّ اَوْصِلْنَا اِلٰى مَقَاصِدِنَا

اے اللہ! ہمیں ہمارے، مقاصد تک پہنچا دے

وَتُبْ عَلَيْنَآ اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۝ط

اور ہماری توبہ قبول فرما' بلاشبہ تو ہی بہت توبہ قبول فرمانیوالا رحم فرمانیوالا ہے

اَللّٰھُمَّ بِكَ اَصْبَحْنَا وَبِكَ اَمْسَيْنَا

اے اللہ! تیری ہی مدد سے ہم نے صبح کی اور تیری ہی مدد سے ہم نے شام کی

وَبِكَ نَحْيَا وَبِكَ نَمُوْتُ

اور تیری ہی توفیق سے ہم زندہ ہیں اور تیرے ہی حکم سے ہم مریں گے

وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝

اور تیری ہی طرف لوٹ کر جانا ہے

اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنَا

اے اللہ! ہمیں عطا فرما

لَذَّةَ النَّظَرِ اِلٰى وَجْهِكَ وَالشَّوْقَ اِلٰى لِقَآئِكَ

اپنے چہرۂ انور کی طرف دیکھنے کی لذت اور تجھ سے ملاقات کا شوق

اَللّٰھُمَّ اَرِنَا الْحَقَّ حَقًّا وَّارْزُقْنَا اتِّبَاعَهٗ

اے اللہ! ہمیں حق کو حق دکھا اور ہمیں اس کی اتباع کرنے کی توفیق عطا فرما

وَاَرِنَا الْبَاطِلَ بَاطِلًا وَّارْزُقْنَا اجْتِنَابَهٗ

اور ہمیں باطل کو باطل دکھا اور ہمیں اس سے بچنے کی توفیق عطا فرما

اَللّٰھُمَّ اَرِنَا حَقَآئِقَ الْاَشْیَآءِ کَمَا ھِیَ

اے اللہ! ہمیں تمام چیزوں کی حقیقتیں دکھا دے جیسی کہ وہ ہیں

تَوَفَّنَا مُسْلِمِیْنَ وَالْحِقْنَا بِالصّٰلِحِیْنَ

ہمیں اس حال میں وفات دے کہ ہم مسلمان ہوں اور ہمیں نیک لوگوں میں شامل فرما

وَادْفَعْ عَنَّا شَرَّ الظّٰلِمِیْنَ

اور ہم سے ناحق کرنے والوں کا شر دور فرما دے

وَشَارِکْنَا فِیْ دُعَآءِ الْمُؤْمِنِیْنَ

اور ہمیں مومنین کی دعا میں شریک فرما

وَنَبِّھْنَا عَنْ نَّوْمَةِ الْغٰفِلِیْنَ

اور ہمیں غافلوں کی نیند (جیسی نیند) سے بیدار فرما دے

وَارْزُقْنَا شَفَاعَةَ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ

اور ہمیں رسولوں کے سردار (حضرت محمد ﷺ) کی سفارش نصیب فرما

وَاَدْخِلْنَا الْجَنَّةَ بِسَلَامٍ اٰمِنِیْنَ

اور ہمیں سلامتی کے ساتھ اور اطمینان کی حالت میں جنت میں داخل فرما

وَاحْشُرْنَا مَعَ الْمُتَّقِیْنَ

اور پرہیزگاروں کے ساتھ ہمارا حشر فرما

وَخَلِّصْنَا مِنَ النَّارِ

اور ہمیں دوزخ سے نجات عطا فرما

یَا مُجِیْرُ یَا مُجِیْرُ یَا مُجِیْرُ

اے پناہ دینے والے اے پناہ دینے والے اے پناہ دینے والے

وَقِنَا رَبَّنَا شَرَّ مَا قَضَیْتَ لَنَا

اے ہمارے رب! جو کچھ تو نے ہمارے لئے فیصلہ فرمایا اس کے شر سے ہمیں بچا

وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ

اور ہمیں آگ کے عذاب سے بچا

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِاُمَّةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ﷺ

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ کی امت کو بخش دے

اَللّٰهُمَّ ارْحَمْ اُمَّةَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ﷺ

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ کی امت پر رحم فرما

اَللّٰهُمَّ انْصُرْ اُمَّةَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ﷺ

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ کی امت کی مدد فرما

اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِاُمَّةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ﷺ

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ کی امت کو کشائش عطا فرما

اَللّٰهُمَّ اَصْلِحْ اُمَّةَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ﷺ

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ کی امت کی اصلاح فرما

اَللّٰھُمَّ فَرِّجْ عَنْ اُمَّةِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ کی امت سے مشکلات دور فرما

اَللّٰھُمَّ کَرِّمْ اُمَّةَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ کی امت کو عزت بخش

اَللّٰھُمَّ عَظِّمْ اُمَّةَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ کی امت کو عظمت عطا فرما

اَللّٰھُمَّ تَجَاوَزْ عَنْ اُمَّةِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ کی امت کے گناہ معاف فرما

اَللّٰھُمَّ حَبِیْبَ التَّوَّابِیْنَ تُبْ عَلَیْنَا

اے اللہ! اے بہت توبہ کرنے والوں کے دوست! ہماری توبہ قبول فرما

وَیَا اَمَانَ الْخَآئِفِیْنَ اٰمِنَّا

اور اے ڈرنے والوں کی پناہ! ہمیں پناہ عطا فرما

وَيَا دَلِيلَ الْمُتَحَيِّرِينَ دُلَّنَا

اور اے تردد میں پڑے ہوؤں کو راہ دکھانے والے! ہماری راہنمائی فرما

وَيَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيثِينَ اَغِثْنَا

اور اے فریادیوں کے فریاد رس! ہماری مدد فرما

وَيَا رَجَآءَ الْمُنْقَطِعِينَ لَا تَقْطَعْ رَجَاءَ نَا

اور ٹوٹی امید والوں کے امیدگاہ! ہماری امید نہ توڑنا

وَيَا رَاحِمَ الْعَاصِينَ ارْحَمْنَا

اور اے گنہگاروں پر رحم فرمانے والے! ہم پر رحم فرما

وَيَا هَادِيَ الْمُضِلِّينَ اِهْدِنَا

اے راہ سے بھٹکے ہوؤں کو راہ دکھانے والے! ہمیں راہ دکھا

وَيَا غَافِرَ الْمُذْنِبِينَ اغْفِرْ لَنَا ذُنُوبَنَا وَ

اور گنہگاروں کو معاف فرمانے والے! ہمیں ہمارے گناہ معاف فرما اور

كَفِّرْ عَنَّا سَيِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ ط

ہم سے ہماری برائیاں مٹا دے اور ہمیں نیکوں کے سنگ وفات دے

اَللّٰهُمَّ اسْتُرْ عُيُوْبَنَا اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ ذُنُوْبَنَا

اے اللہ! ہمارے عیبوں کو چھپا' اے اللہ! ہمارے گناہ معاف فرما

اَللّٰهُمَّ احْفَظْ قُلُوْبَنَا اَللّٰهُمَّ اشْرَحْ صُدُوْرَنَا

اے اللہ! ہمارے دلوں کی حفاظت فرما' اے اللہ! ہمارے سینوں کو کھول دے

اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ قُبُوْرَنَا اَللّٰهُمَّ بَيِّضْ وُجُوْهَنَا

اے اللہ! ہماری قبریں منور فرما' اے اللہ! ہمارے چہرے روشن فرما

اَللّٰهُمَّ يَسِّرْ اُمُوْرَنَا اَللّٰهُمَّ حَصِّلْ مُرَادَنَا

اے اللہ! ہمارے معاملات آسان فرما' اے اللہ! ہماری مرادیں پوری فرما

اَللّٰهُمَّ تَمِّمْ تَقْصِيْرَنَا اَللّٰهُمَّ نَجِّنَا مِمَّا نَخَافُ

اے اللہ! ہماری کمیاں پوری فرما' اے اللہ! جس چیز سے ہم خوف کھاتے ہیں اس سے ہمیں نجات عطا فرما

يَا خَفِيَّ الْاَلْطَافِ وَيَا وَاسِعَ الْمَغْفِرَةِ

اے پوشیدہ مہربانیوں والے اور اے وسیع بخشش والے

اَللّٰهُمَّ احْفِظْنَا مِنَ الْعِلَّةِ

اے اللہ! ہمیں محفوظ فرما بیماری سے

فِي الْغُرْبَةِ

غربت میں (یعنی پردیس میں)

وَمِنَ الْمَذَلَّةِ عِنْدَ الشَّيْبَةِ

اور بڑھاپے کے وقت ذلت سے

وَمِنَ الْفَضِيْحَةِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

اور قیامت کے دن رسوائی سے

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلَنَا وَلِوَالِدَيْنَا وَلِمَشَائِخِنَا

اے اللہ! ہمیں، ہمارے والدین، ہمارے مشائخ

وَ لِاُسْتَاذِیْنَا وَ لِاَصْحَابِنَا وَ لِاَحْبَابِنَا

ہمارے اساتذہ' ہمارے ساتھیوں' ہمارے دوستوں

وَلِعَشَآئِرِنَا وَلِقَبَآئِلِنَا وَلِمَنْ لَّهٗ

ہمارے خاندانوں' ہمارے قبیلوں اور ہراس شخص کو کہ

حَقٌّ عَلَیْنَا وَلِجَمِیْعِ اُمَّةِ سَیِّدِنَا

جس کا ہم پر کوئی حق ہے اور ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ

مُحَمَّدٍ عَلَیْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ

کی تمام امت کو بخش دے

وَقِنَا رَبَّنَا شَرَّ مَا قَضَیْتَ لَنَا

اے ہمارے رب! جو کچھ تو نے ہمارے لئے فیصلہ فرمایا اس کے شر سے ہمیں بچا

وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ وَقِنَا عَذَابَ الْقَبْرِ

اور ہمیں آگ کے عذاب سے بچا اور ہمیں قبر کے عذاب سے بچا

وَقِنَا عَذَابَ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

اور ہمیں قیامت کے دن کے عذاب سے بچا

وَاحْشُرْنَا مَعَ الْمُتَّقِيْنَ وَالْاَبْرَارِ

اور ہمیں پرہیزگاروں اور نیکوں کے ساتھ قیامت کے دن اٹھانا

اَللّٰهُمَّ بِحُرْمَةِ هٰذِهِ الْاَوْرَادِ الْفَتْحِيَّةِ

اے اللہ! ان مشکل کشا اوراد (اوراد فتحیہ) کی حرمت کے وسیلہ سے

اِفْتَحْ لَنَآ اَبْوَابَ الْعِنَايَاتِ وَالْكَرَامَاةِ

ہمارے لئے عنایات اور بخششوں کے دروازے کھول دے

وَوَفِّقْنَا لِلطَّاعَاتِ وَالْعِبَادَاتِ

اور ہمیں اطاعتوں اور عبادتوں کی توفیق عطا فرما

وَاحْفَظْنَا مِنَ الْاٰفَاتِ وَالْبَلِيَّاتِ

اور ہمیں آفتوں اور بلاؤں سے محفوظ فرما

وَبَارِكْ لَنَا فِي الرِّزْقِ وَالْحَسَنَاتِ ط

اور ہمیں رزق اور نیکیوں میں برکت عطا فرما

اَللّٰهُمَّ احْفَظْنَا

اے اللہ!

يَا فَيَّاضُ مِنْ جَمِيعِ الْبَلَايَا وَالْاَمْرَاضِ

اے بہت سخی! ہمیں تمام آفات اور بیماریوں سے محفوظ فرما

وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا

اور اللہ تعالیٰ کی رحمت ہو اس کی بہترین مخلوق ہمارے آقا

مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے تمام صحابہ پر

بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

تیری رحمت کے وسیلے سے اے سب سے بڑھ کر رحم فرمانے والے

الحمدللہ آج بروز جمعۃ المبارک بتاریخ ۳ جولائی ۲۰۰۹ء کو مسجد سیدنا امیر حمزہ رضی اللہ عنہ چک کھرل (حافظ آباد) میں ''اورادِ فتحیہ مع دعائے رقاب'' کا ترجمہ اختتام پذیر ہوا

والسلام

مترجم محمد عابد عمران انجم مدنی

(فاضل بھیرہ شریف)